تھے کہ آپ بسر دینا گوارا کر لیں گے مگر بیعت نہ کریں گے کیا ناظرین نے مروان کی حالت نہیں دیکھی جس نے والئی مدینہ کو سوال بیعت سے پہلے ہی یہ مشورہ دیا تھا کہ امام حسینؑ علیہ السّلام کو قتل کر دیا جائے اسی طرح عبیداللہ بن زیاد نے کہا تھا کہ حسینؑ سے کہو کہ ہماری بات مان لیں، پھر بعد میں ہم اپنی رائے پر عمل کریں گے۔ یہ بھی دیکھو کہ ان لوگوں نے مسلمؑ کو کس طرح امان دی اور بعد میں کس طرح قتل کیا۔ اب رہا معاویہ کا معاملہ تو وہ اہلبیت سے شدت عداوت کے باوجود بڑا سیاستدان اور وقت شناس تھا اور رحم و اظہار احتیاط کے دامن کو چھوڑنا نہ چاہتا تھا وہ جانتا تھا کہ اہل بیت کو علانیہ قتل کرنا اپنی سلطنت کے تابوت میں آخری کیل ٹھونکنے کے مترادف ہے اس طرح فوراً لوگ مخالف ہو جائیں گے۔ یہی وجہ تھی، کہ وہ آل رسولؐ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے ہمیشہ ظاہری طور سے بہ مدارات پیش آتا تھا، اور اس کی اسی چالبازی سے مجبور ہو کر امام حسنؑ علیہ السّلام نے اس سے صلح کر لی۔ اور امام حسین علیہ السّلام نے بھی اس سے جنگ نہ کی بلکہ اپنے بیٹے یزید کو بھی یہی وصیت کر کے مرا کہ وہ حسینؑ سے ظاہر بہ ظاہر تعرض نہ کرے کیونکہ وہ جانتا تھا، کہ یہ اس کے زوال سلطنت کا سبب بن سکتا ہے۔ (مترجم عرض کرتا ہے) سب سے بڑا فرق صلح حسنؑ و حرب حسینؑ میں سوال بیعت ہے۔ امام حسنؑ علیہ السّلام سے معاویہ نے بیعت کب طلب کی، صرف حکومت و اقتدار کی طلب کی، جس سے امام حسنؑ نے دستبرداری اختیار فرمائی۔ امام حسینؑ سے بھی اگر یزید صرف حکومت و اقتدار کا طالب ہوتا، تو ہو سکتا کہ آپ اس کے کام سے کام نہ رکھتے بشرطیکہ وہ علانیہ دین اسلام کا تمسخر نہ اڑاتا مگر اس نے سے بیعت کا مطالبہ کیا تھا اور یہ مطالبہ وہ ہے جس کے آگے نہ حسینؑ کے بھائی نے نہ باپ نے نہ آپ کی کبھی اولاد و اجداد نے۔ امام حسنؑ سے بھی اگر معاویہ بیعت کا طلب گار پھر حسنؑ، حسینؑ علیہما السّلام سے پہلے کربلا بنا دیتے۔ لہٰذا حسنؑ و حسینؑ کی سیرت کا غلط ہے، یہ موازنہ اس وقت درست تھا، جب دونوں سے ایک ہی سوال کیا جاتا وہ بیعت کا سوال تھا۔

ختم شد حصّہ اوّل